میں آ دیں ۔ تو جان لے کہ اب میرا عمل درست ہوتا جاتا ہے ۔
عامل عمل ہمزاد کو اول اپنا سینہ نظر آئے گا اور بعد ازاں سر
بعد اس کے ذات اور بعد ازاں مکمل جسم دکھلائی دے گا ۔ اور
جب کوئی عضو اس سایہ میں نظر نہ آوے ۔ تو آئینہ میں بہ نظر
غور آنکھوں کی پتلیوں کو دیکھئے ۔ تو پھر وہی عضو اس کو برابر
نظر آ جاسکے گا ۔

(۳) اگر عامل کو بوقت عمل اس سایہ میں اپنے چشم یا سر نظر نہ
آ دیں تو اپنی زندگی کا قیام دو ماہ تصور کرلے ۔ اگر بائیاں بازو
نظر نہ آ دے ۔ تو برادر خورد ۔ اگر دایاں نظر نہ آ وے تو برادر
کلاں عامل راہئی ملک عدم ہو جاوے ۔ اگر سینہ نظر نہ آ دے
تو ہلاکت فرزند ۔ اگر ران دکھلائی نہ دیوے تو عورت منکوحہ کی
مفارقت کی علامت خیال کرے ۔ اگر کبھی سایہ نظر آ جاوے
اور کبھی گم ہو جاوے ۔ غرضیکہ روزمرہ اسی قسم کا تماشہ
ہوا کرے ۔ اور اس صورت میں اندر جگر یا سینہ کے سوراخ
معلوم ہو ۔ اور اس میں صورت چندرماں دکھلائی دیوے تو حیرانی
اور پریشانی اور کسی ناگہانی بلا کے پیش ہونے کی علامت ہوگی ۔ اگر
صورت اپنی سالم اور درست معلوم ہو تو ہر طرح سے آرام اور آسائش
کی علامت خیال کرے ۔ اگر چھوٹی یا موٹی یا لمبی یا پتلی نظر آ دے
تو ہر ایک کام میں رنج و غم کی علامت خیال کرے ۔ بلکہ عامل
بیچارہ ایک سال کے اندر اس دار فانی سے عالم جاودانی کو
جلد ہی سدھارے ۔

تمام شد



# سیکس اور جذبات

دنیا کی جدید کتاب کا اردو ترجمہ



